**عیب می جملہ بگفتی ہنرش نیز بگو نفی حکمت مکن از بہر دل عامی چند**

تو نے شراب کی بہت سی عیب بیان کئی اب ہنر بھی کہو چند جاہلون کے دل کے لئے حکمت کی نفی

یعنی ای واعظ تو نے جاہل لوگونکے سامنے شراب کی عیب تو بہت سے ظاہر کئی مگر اوسکے ہنر بھی تو بیان کردے اور دل جاہلون کے لئے حکمت الٰہی کی نفی نکر کیونکہ فِعْلُ الْحَكِيْمِ لَا يَخْلُوْ عَنِ الْحِكْمَةِ حکیم کا فعل حکمت سے خالی نہین ہوتا خدا حکیم ہے اوسکا کوئی فعل حکمت سے خالی نہین اور جو چیز کہ کائنات مین پیدا ہوئی ہین اگر بعض سے ہزار برائیان مین چند بھلائیان بھی ضرور ہین۔ اسی اعتبار سے شراب بھی بالکل عیب دار نہین بلکہ کچھ نہ کچھ ہنر بھی ضرور رکھتی ہے

**پیر میخانہ چہ خوش گفت بدردی کش خویش کہ مگو حال دل سوختہ با خامی چند**

پیر میخانہ نے اپنے دُرد کش سے کیا اچھی بات کہی کہ دل سوختہ کا تھوڑا سا حال بھی کسی خام سے نہ کہہ

پیر میخانہ سے مرشد مراد ہے اور خام سے اہل ظاہر۔ خلاصہ یہ کہ پیر نے اپنے مرید سے کیا اچھی بات کہی کہ عشق کا راز کسی اہل ظاہر سے نہ کہو۔ کیونکہ جس دل پر عشق کی چوٹ نہ لگی ہو وہ عاشق کا حال کیا جانے۔

**حافظ از تاب رخ مہر فروغ تو بسوخت کامگارا نظری کن سوی ناکامی چند**

تیری مہر فروغ رخ کی تاب سے حافظ جل گیا ای کامگار کبھی تو ناکام کی طرف نظر کر

یعنی تیرے رخ کی تاب سے جو مثل آفتاب کی فروغ رکھتا ہے حافظ سوختہ ہو گیا۔ ای کامگار محبوب ذرا ایک نظر ناکام کی طرف بھی ڈال دے۔ تا کہ اوسکا کام بنجائے۔ وَاللهُ اَعْلَمُ بِالصَّوَابِ

**تمت**

**اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ وَالْمِنَّةُ** کہ **گلبن معرفت** شرح دیوان حافظ کا
پہلا حصہ ماہ مئی سنہ ۱۹۰۴ عیسوی مین مطابق
صفر المظفر سنہ ۱۳۲۲ ہجری چھپ کر
تمام ہوا
فقط

اطلاع۔ اس کتاب کا کل حق بحق مصنف محفوظ ہے کوئی صاحب طبع نفرمائین